# تعلیمی اُردو چارٹس

## الف بیٹیکل چارٹس یا تختہ جاتِ حرُوفِ تہجی

اِس میں مندرجۂ ذیل سات لاجواب چارٹ بچّوں کو ابتدائی حرُوف شناسی سکھانے میں تمام مروّجہ چارٹوں سے سبقت لے گئے ہیں۔ (۱) حرُوفِ تہجی کا چارٹ جس میں ہر حرف کے ساتھ ایک ایسی تصویر دی گئی ہے۔ جس سے حرف کا عام تلفظ ادا ہو کر بچّوں کو یاد دہانی میں امداد دے سکے۔ (۲) مخلوط حرُوف اور گنتی کا چارٹ۔ (۳) حرُوف شناسی کا چارٹ۔ (۴) حرُوف پر اعراب کے تصرّفات پہچاننے کا چارٹ۔ نُون غنّہ اور نوُن فارسی کی مثالیں۔ بولنے اور نہ بولنے والے واؤ کی مثالیں۔ دُوسرے حرُوف سے پیوند ہونے پر حرُوف ابجد کی شکلیں (۵) طلبہ کے خود جوڑنے کے مفرد حروف کے دو حرفے سہ حرفے چو حرفے الفاظ۔ (۶) حرُوف کی ابتدا اور آخر میں استعمال کی مثالیں۔ اور مخلوط حروفِ اُردو۔ (۷) دو حرفے سہ حرفے چو حرفے حرُوف میں ایک درجے سے دُوسرے درجے میں صرف ایک حرف بڑھا کر طلبہ کی سہولت کے لیئے الفاظ بنائے گئے ہیں۔ ہر ایک کا سائز ۲۰ × ۳۰ انچ ہے +

مکمّل سٹ صرف . . .

## مجموعی تصاویر کے چارٹس

لئے تمام جانور مع ضروری حالات
ہر ایک کا سائز ۲۰ × ۳۰ ہے۔ مکمّل سٹ للعہ فی عدد

(۱) دُودھ پلانے والے جانور مثلاً ہاتھی۔ گھوڑا۔ گائے وغیرہ۔ (۲) مشہور پرندے۔ مثلاً شترمُرغ۔ مور۔ کوّا۔ کبوتر وغیرہ۔ (۳) مشہور عام درندے مثلاً شیر۔ چیتا۔ ریچھ۔ وغیرہ۔ (۴) بعض دریائی جانور مثلاً وہیل۔ مچھلی۔ مگرمچھ۔ گھڑیال وغیرہ +

## نقشہ نظامِ شمسی

(۱) نظامِ شمسی۔ (۲) آفتاب سے دوسرے ستاروں کا تناسب اجسام۔ نظری حرکتِ آفتاب۔ خسُوفِ ماہتاب (۳) تغیرِ موسم مدوجزر۔ (۴) گردشِ سالانۂ ماہتاب۔ یہ سب کچھ ایک ہی بڑے چارٹ میں دکھایا گیا ہے۔ سائز ۴۴ × ۲۹۔ قیمت صرف . . . ۲/۸

## نقشہ جاتِ کوہِ آتش فشاں

(۱) کوہِ آتش فشاں بحالتِ آتش فشانی۔
(۲) " " " سکون۔
(۳) گرم پانی کے اُبلتے ہوئے چشموں کا نظّارہ +

قابلِ دید ہیں۔ قیمت صرف (سے) تین روپے + فی نقشہ . . . . ۴/۸

# تاریخی چارٹ ہائے ہندوستان

ان دلچسپ اور بیحد مفید چارٹوں میں تاریخ ہند کو نقشے کا لباس اس خوبی سے پہنایا گیا ہے کہ ضخیم تاریخی کتابوں کا مضمون ایک ہی نظر میں سامنے آجائے۔ ہر چارٹ میں ہر قوم کا زمانۂ ابتدائی - زمانۂ انحطاط اور زمانۂ زوال دکھایا گیا ہے۔ سٹ میں ۶ چارٹ ہیں۔ سائز ۲۹ × ۴۴ انچ - قیمت مکمل سٹ (عنہ/) فی چارٹ .. عکہ/

چارٹ یہ ہیں :-

**(۱) ویدک زمانے کا ہندوستان** } (زمانۂ قبل تاریخ) ہندوستان قدیم میں بیرونی اقوام اور مخلوط النسل قوموں کی آبادی۔ آریہ فتحمندوں کا شمالی ہندوستان - اور ان کی ریاستوں کے نام - زمانۂ شجاعت یا مہاراجہ رامچندر کا ہندوستان - مہابھارت کے زمانے کا ہندوستان ؛

**(۲) ہندوستان میں سکندر اعظم کی آمدورفت** } (۳۲۷ سنہ قبل مسیح) سکندر کے حملے پنجاب کے مقامات اور اُس کے ہندوستان آنے جانے کا راستہ ؛

**(۳) بدھ مت اور ہندو دھرم کا عروج و زوال** } سنہ ۴ قبل مسیح سے سنہ [illegible] تک

بدھ مت کی ابتدا - بدھ مت کا عروج - راجہ اشوک کی سلطنت - بدھ مت کا انحطاط اور ہندو مذہب ... بدھ مت کا زوال - راجہ ہرش بدھوں کے آخری فرماں روا ... ہندو مذہب کا تسلط ؛

**(۴) عروج و زوال سلطنت افغاناں** } سنہ ۱۰۲۲ عیسوی سے سنہ ۱۳۹۸ء تک ہندوستان کی راجپوت ریاستوں کے زمانے میں مسلمان افغانوں کی ابتدا - سلطنت افغاناں کی ترقی - عروج سلطنت افغاناں - تقسیم سلطنت افغاناں - امیر تیمور کی آمد ؛

**(۵) عروج و زوال سلطنتِ مغلیہ** } سنہ ۱۵۲۶ء سے سنہ ۱۷۵۱ء تک افاغنہ اور ریاست ہائے ہند بر بابر کا حملہ - اور خاندانِ مغلیہ کی ابتدا - اکبر کی فتوحات - عروج سلطنتِ مغلیہ بعہد اورنگ زیب - تقسیم سلطنتِ مغلیہ بعہد اورنگ زیب ؛

**(۶) عہدِ انگریزی کا آغاز و کمال** } سنہ ۱۸۰۱ء سے زمانۂ حال تک ہندوستان میں حکومتِ انگریزی کا آغاز - ایسٹ انڈیا کمپنی کا ہندوستان - موجودہ سلطنتِ ہندوستان ؛

چھ نقشوں کا مکمل سٹ . . . . . . . . عنہ/

# دیواری نقشہ جات اُردو

**تصاویری نقشۂ ہندوستان** } فن جغرافیہ میں یہ بالکل نئی ایجاد ہے جس میں ہندوستان کے تمام مشہور جانوروں اور مشہور سواریوں دنادر عمارات کی دو سو سے زیادہ رنگین تصاویر اپنے اپنے علاقوں اور مقامات پر دکھائی گئی ہیں۔ پیمانہ ۳۶ × ۴۴۔ قیمت . . . . للعہ

**نقشۂ دُنیا** } (مرکیٹرس پروجیکشن) یہ کُرے کے نقشے کی نسبت طلبہ کے لئے نہایت مفید و عام فہم ہے۔ منظور شدہ سر رشتہ تعلیم پنجاب بموجب سرکلر نمبر ۵/۱۵ ۱ے مورخہ ۲۷ جنوری ۱۹۱۹ء۔ قیمت . . . . عکر

**نقشۂ سلطنتِ ہندوستان** } جس میں برما سیلون اور دیگر تمام ملحقات ایک ہی پیمانے پر دکھائے گئے ہیں۔ منظور شدہ سر رشتہ تعلیم پنجاب بموجب سرکلر مذکور۔ قیمت . . . . عکر

| | | | |
|---|---|---|---|
| نقشۂ پنجاب . . . | عکر | نقشۂ شمال مغربی سرحد . . . | عکر |
| " افریقہ . . . . | عکر | " ایشیا . . . . | عکر |
| " امریکہ جنوبی و شمالی . . | عکر | " یورپ جدید . . . | عکر |
| " صوبۂ بمبئی . . . | عکر | نقشہ جات اضلاع . . . | عکر |
| " آسٹریلیا و اوشنیا مع جزائر نیوزیلینڈ . . . . | | | عکر |

ہر ضلع کا نقشہ جو تیار نہ ہو۔ ایک سو نقشوں کی یکمشت فرمائش پر تیار ہو سکتا ہے +

**نقشۂ قُدرتی نظّارہ مع اصطلاحاتِ جغرافیہ** } ہندوستان کا ایک خاکہ کھینچ کر تمام اصطلاحات کے نشانات دکھائے گئے ہیں اور نیچے ہر اصطلاح مثلاً آبنائے۔ دریا۔ پہاڑ۔ جھیل۔ سمندر وغیرہ کی تصاویر دے کر مفصل تشریح کی گئی ہے۔ طلبہ کو چند بار اسی پر سمجھا دینے سے جغرافیے کی تمام اصطلاحات ازبر ہو جاتی ہیں۔ ۴۴ × ۲۹ .. عکر

## رجسٹرات و فارم ہائے اُردو و انگریزی

| | | | |
|---|---|---|---|
| رجسٹر حاضری اُردو مجلد ۱۰ ارکلاں | ۱۲ر | رجسٹر حاضری انگریزی مجلد ۱۲ ارکلاں | ۱۴ر |
| " داخل خارج اردو . . | ۱۲ر | " داخل خارج انگریزی . | ۱۴ر |
| " اشیائے مال " . . | ۱۲ر | " اشیائے مال " . | ۱۴ر |
| " خط و کتابت " . . | ۱۲ر | " خط و کتابت " . . | ۱۴ر |
| " لائبریری " . . | ۱۲ر | " لائبریری " . . | ۱۴ر |
| کتاب مستعار دینے کا رجسٹر اردو | ۱۲ر | ٹرانسفر سارٹیفکیٹ فائل انگریزی | ۱۴ر |
| فائل مدرسہ چھوڑنے کا اردو ۵۰ ورق | ۲ر | " لیونگ " " | ۱۴ر |
| لاگ بک پرائمری انگریزی و اردو | عہ | فارم ٹرانسفر سارٹیفکیٹ فی سینکڑہ | عہ |
| " " مڈل و ہائی انگریزی | عہ | " لیونگ " " | عہ |

# وال اٹلسیں

## (اُردو میں بالکل نئی چیز)

**وال اٹلس ہندوستان** } اس میں ۳۶ × ۴۴ کے رنگین چھپے ہوئے آٹھ نقشے شامل ہیں ۔ پولیٹیکل نقشے میں رنگوں کے ذریعے سے دکھایا گیا ہے کہ فلاں علاقہ فلاں حکومت کے قبضے میں ہے ۔ فزیکل میں رنگوں سے علاقوں کی بلندی اور پستی کا اظہار کیا گیا ہے ۔ سردی گرمی کو کوئی مختلف رنگ ظاہر کرتے ہیں ۔ کہ فلاں علاقے میں اتنی سردی ۔ اتنی گرمی اور اتنی برف باری وغیرہ ہوتی ہے ۔ بارش کے نقشے میں مینہ کی مقدار رنگوں سے واضح کی گئی ہے ۔ آبادی کے نقشے میں رنگ علاقوں کی آبادی پر روشنی ڈالتے ہیں ۔ پیداوار کے نقشے میں صنعتی ۔ زراعتی ۔ اور نباتاتی خطے ۔ جنگلات اور چراگاہیں رنگوں سے اور معدنیاتی نقشے میں لوہے ۔ تانبے وغیرہ کی کھانیں اپنے اپنے علاقے میں سُرخ الفاظ سے ظاہر کی گئی ہیں ۔ ایک تصویری نقشے میں مشہور عمارات و خصوصیات جمع کر دی گئی ہیں ۔ بلا شبہ اُردو میں یہ ایک بالکل نئی چیز ہے ۔

قیمت مکمل سٹ .. .. .. .. .. .. .. عہ ۱۵ ؍

**وال اٹلس ایشیا** } اسی طرح اس میں بھی آٹھ نقشے دیئے گئے ہیں ۔ جن میں تصویری نقشہ بھی شامل ہے ۔ قیمت .. .. .. عہ ۱۵ ؍

**وال اٹلس دُنیا** } اس میں بھی آٹھ نقشے مع تصویری نقشے کے دیئے گئے ہیں ۔ یہ جغرافیائی معلومات کا انمول خزانہ ہے ۔ قیمت .. .. عہ ۱۵ ؍

**وال اٹلس پنجاب** } اس میں صرف چار نقشے دیئے گئے ہیں ۔ ایک ملکی تقسیم کا نقشہ جس میں اضلاع ۔ کمشنریاں اور ریاستیں الگ الگ حدود اور رنگ میں دکھائی گئی ہیں ۔ دوسرا فزیکل نقشہ جس میں پستی بلندی دکھائی گئی ہے ۔ تیسرا بارش اور آب ہوا کا نقشہ اور چوتھا پیداوار کا نقشہ ۔ قیمت مکمل سٹ آٹھ روپے ۔ فی نقشہ دو روپے آٹھ آنے ۔

## فریبِ دَولت

ایک شریف یُوریپین خاندان کی غریبانہ محبّت وزندگی کا خاکہ اور تیس لاکھ روپے کی گراں قدر رقم مِل جلنے کی جھوٹی خبر سے عمر بھر میں بے شمار تدبیروں کے حالات اور جذبات اور اصلیت کھلنے پر بجائے افسوس پھر اصلی خوشی کا اعادہ۔ قیمت صرف . . . . . ۲ر

## دیوان کلیاتِ نعتیہ سرور

یہ وہی سرور لاہوری ہیں جن کی دِلی آرزو روضۂ اقدس ؐ کے سامنے جان دینے کی تھی۔ جو ہُوبہُو پوری ہُوئی۔ اس کلیات میں وہ حضوری غزلیات بھی درج ہیں۔ جو آنحضرت ؐ کے روضۂ اطہر کے سامنے لکھی گئی تھیں۔ قیمت . . . . . ۱عہ ر

## دیہات سدھار

عام طلبہ اور خصوصًا دیہاتی سکولوں کے لڑکوں کی تمدّنی اور اخلاقی اصلاح و ترقی کی ضرورت محتاجِ بیان نہیں۔ اور نصیحت آمیز و دلچسپ اصلاحی ڈراموں سے یہ ضرورت بہت بڑی حد تک پوری ہوسکتی ہے۔ چنانچہ دیہات سدھار ایسے ہی تین سبق آموز و دلکش ڈراموں یعنی (۱) جہالت کا بھوت (۲) نتیجۂ شراب اور (۳) فرشتۂ رحمت کا مجموعہ ہے۔ جو ماسٹر دلدار خاں صاحب مقبل ایم۔ اے۔ ایم۔ او۔ ایل۔ نے تصنیف کیا ہے۔ قیمت . . . . . . . ۳ر

## افغان بادشاہ

امیر امان اللہ خاں سابق شہریار افغانستان کے سوانح حیات از میاں محمد حسین خاں صاحب بی۔ اے (علیگ) جالندھری سابق رئیس التدریسات افغانستان ٭ امیر ممدوح اور مؤلف کی تصویریں بھی بینِ کتاب ہیں۔ ضخامت ۳۲۸ صفحات۔ تقطیع ۲۰×۳۰/۸ قیمت . . . ع۸

## فالنامہ یُورپ ایشیا مع استخارہ قرآن شریف

یہ فالنامہ ایشیا و یورپ کے پانچ مستند فالناموں کا مجموعہ ہے۔ جس میں سے ہر ایک بجائے خود بڑا مجرّب ہے۔ ۵ر

## قصیدہ ظہورِ مہدی مع سوانحِ عمری شاہ نعمت اللہ ولی رح

اس میں شاہ نعمت اللہ ولی رح کی سوانحعمری۔ شاہ صاحبؒ کے قصیدۂ ظہورِ مہدی پر مفصل بحث اور قصیدے کی صحیح و مستند نقل بھی دی گئی ہے۔ قیمت ۵ر

## حمائل شریف بطرز یسّرنا القرآن

اس میں تمام حروف اور ان کے اعراب واضح طور پر دئے گئے ہیں جس سے ہر معمولی حرف شناس بھی اسے نہایت آسانی کیساتھ پڑھ سکتا ہے۔ ھدایہ . عہ

بیان کئے گئے ہیں - قیمت صرف . . . . . . ۴ر

**راج کنور** } بچوں کے لئے ایک کہانی - جس میں فطرتِ انسانی کے سربستہ رموز پر باتوں باتوں میں روشنی ڈالی گئی ہے - کہ آئندہ زندگی میں بچوں کے لئے مفید ثابت ہو - مصنفہ و مصورہ خواجہ محمد شجاع صاحب منشی ایم - ایس - سی - قیمت . . . . . ۵ر

**سرشت** } مصنفہ جناب خان بہادر مرزا سلطان احمد ریٹائرڈ ڈپٹی کمشنر پنجاب مرحوم اس میں انسان کی فطری عصمت پر ایک محققانہ نظر ڈال کر ثابت کیا گیا ہے کہ انسان فطرۃً بے گناہ ہے - قابلِ دید کتاب ہے - قیمت . . ۴ر

**پندِ جامیؒ** } مؤلفہ خانصاحب مولوی محمد دین صاحب بی - اے - سابق فنانس ممبر ریاست بہاولپور - مولٰنا جامیؒ کی کتاب یوسف زلیخا کے ایک باب موسوم بہ "پند بہ فرزند ارجمند" کا اردو ترجمہ جس میں جا بجا تشریحی نوٹ دے کر کتاب کو بے حد دلچسپ بنایا گیا ہے - نوجوانوں کو حسنِ اخلاق - دینداری - سلامت روی اور پاکیزگی سکھانے کے لئے یہ بہترین کتاب ہے - حجم ۳۶ صفحے - قیمت . ۲ر

**خصائلؐ و شمائلِ نبویؐ** } آنحضرتؐ کا حلیۂ مبارک اور وہ اخلاق و آداب جنہوں نے سراپا وحشت انسانوں کو آپ کا حلقہ بگوش بنا دیا تھا - یہ انسانی کیرکٹر کا وہ معراج کمال اور حسنِ خلق کا وہ نمونہ ہے کہ بہتر تو کیا - اس کے برابر بھی کہیں دیکھا نہیں گیا - قیمت . . . . . ۵ر

**معجزاتِ نبوت** } حضرت رسولِ کریمؐ کے وہ معجزات جنہوں نے شدید و غلیظ مخالفوں اور فاضل ادیبوں کے سر جھکا دئے - معجزات کا اثر - اسلام کی ترقی معجزات کی ضرورت اور . . . منصفانہ بحث - قیمت . . . . . ۵ر

**پیغمبرِ اسلام** } شاہ ولی اللہ صاحب دہلویؒ کی عربی کتاب کا سلیس اردو ترجمہ - جس میں ولادت - رضاعت - اخلاق و آداب - نبوت - ہجرت - معجزات - وفات - لباس - ازواجِ مطہرات - غلام - کنیزیں - مویشی - سواری کے جانور - غرض تمام ضروری معاملات کے دریا کو کوزے میں بند کیا گیا ہے - قیمت . . ۴ر

**اُمّہات المؤمنین** اسمیں آنحضرتؐ کے تمام حرم محترم کے نام بنام صحیح حالات کے علاوہ تعددِ ازواج پر محققانہ اور منصفانہ بحثیں - اور یوربین عالموں کے خیالات کے اقتباسات درج ہیں - قیمت . . . ۶ر

**لیڈرانِ ہند** } یعنی حالی - محسن الملک - سرسید احمد خاں - محمد علی - ابوالکلام آزاد - مہاتما گاندھی - دیانند سرسوتی اور سر آغا خاں کے مختصر حالاتِ زندگی - قابلِ دید و نایاب کتاب ہے - قیمت . . . . . ۸ر

**دیوانِ فیضی** } ملک الشعرائے دربارِ اکبری کا کلام بلاغت نظام جس کے ایک ایک مصرع پر کئی کئی دن وجد رہے - تصوف و معارف کا دریا ہے کہ اُمڈا چلا آ رہا ہے - فارسی - قیمت . . . . . عہ

**نظامِ شمسی** } جس میں نظامِ عالم۔ زمین اور اس کی حرکتیں۔ ان کے نتائج۔ آفتاب۔ ماہتاب۔ عطارد۔ زہرہ۔ مریخ اور دیگر سیّارات کے دلچسپ محققانہ مکمل حالات درج ہیں۔ قیمت ۶/

**گلدستۂ حکایات** } مصنفہ و مؤلفہ مولوی دلدار خاں صاحب مقبل ایم۔ اے منظور کردہ سررشتۂ تعلیم پنجاب بموجب سرکلر نمبر ۱۵۷۹ مورخہ ۱۱۔ اکتوبر ۱۹۲۴ء دلچسپ اور سلیس اردو نظم و نثر میں کہانیوں کا مجموعہ حجم ۱۰۰ صفحات۔ قیمت ۴/

**حکایاتِ بوستاں** } اخلاق کی بہترین کتابوں میں سے ایک کتاب یعنی بوستانِ سعدیؒ کا نہایت دلچسپ سلیس اردو ترجمہ جو بچوں جوانوں۔ بوڑھوں اور ہر مذہب و ملت کیلئے یکساں مفید ہے۔ حجم ۱۰۰ صفحے قیمت ۴/

**اورنگ زیب عالمگیر** } محمد اورنگ زیب بہادر شاہنشاہ ہند کے مختصر حالاتِ زندگی۔ دلچسپ کتاب ہے۔ قیمت ۴/

**رقعاتِ عالمگیری اردو** } یعنی ابوالمظفر محی الدین محمد اورنگ زیب بہادر شہنشاہ ہندوستان کے فارسی خطوط کا سلیس اردو ترجمہ۔ جن کا ایک ایک لفظ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے۔ قیمت ۸/

**اکبرِ اعظم** } جلال الدین اکبر کی مختصر سوانح عمری اور اُس کے فخرِ روزگار درباریوں کے حالات۔ دیکھنے کے لائق کتاب ہے۔ جس سے کوئی لائبریری خالی نہیں رہنی چاہیئے۔ قیمت ۴/

**رُستم** } مشہور ایرانی پہلوان کے حالاتِ زندگی۔ اور اس کے شہرۂ آفاق کارنامے۔ قیمت ۸/

**شاہجہان** } سوانح حیات شاہ جہان بادشاہ۔ قابل دید کتاب ہے۔ قیمت ۴/

**بابر** } سوانح حیات ظہیر الدین بابر بادشاہ۔ دلچسپ کتاب ہے۔ قیمت (چار آنے) ۴/

**نادر شاہ** } سوانح حیات نادر شاہ بادشاہ۔ قابل دید کتاب ہے قیمت (چار آنے) ۴/

**نورتنِ اکبری** } شہنشاہ اکبر کے نورتنوں کے حالاتِ زندگی۔ قیمت صرف چھ آنے ۶/

**خورشیدِ سبا** } مصنفہ جناب ریاض صاحب دہلوی۔ اس میں حضرت سلیمان علیہ السلام کی حرمِ محترم ملکہ بلقیس کے قیمتی جواہرات۔ پوشیدہ خزانوں۔ عجائبات کی تلاش اور رازہائے سربستہ کے انکشافات ایک سیاح کی زبانی دلچسپ پیرائے میں

**بچّوں کی کہانیاں** } دلچسپ کہانیوں کا مجموعہ - حجم ۱۱۲ صفحات - قیمت صرف . . . ۴/

**درسِ اخلاق** } یورپ میں انجمن تعلیم اخلاقی (مارل انسٹرکشن لیگ) نے کامل غور و خوض کے بعد عالمگیر اخلاقی اصول اور مسلّماتِ اخلاق کا ایک نصاب مرتب کیا ہے - چنانچہ اِس موضوع پر انگریزی میں ضخیم کتابیں بھی لکھی جا چکی ہیں - اور طریقہ تعلیم کا کافی ذخیرہ بہم پہنچایا گیا ہے - مگر اردو میں کوئی ایسی جامع کتاب جس میں اصولِ اخلاق کے ہر پہلو اور اُن کے طریقِ عمل پر کافی دلائل و براہین ہوں - نظر سے نہ گزری تھی - اسی مقصد کو مدِنظر رکھتے ہوئے " انجمن تعلیم اخلاقی " کے مجوزہ نصاب کے مطابق منشی رحمت اللہ صاحب بی - اے مرحوم آف بمبئی ایجوکیشن ڈیپارٹمنٹ نے یہ سلسلہ تین حصّوں میں تیار کیا ہے - جس پر محکمے نے انعام دے کر اسے لائبریری کے لئے منظور کر لیا ہے +

پہلا حصّہ - حجم ۱۱۸ صفحات - قیمت . . . . . . ۴/

دوسرا حصّہ - حجم ۲۲۰ " " . . . . . . ۷/

تیسرا حصّہ - حجم ۳۰۶ " " . . . . . . ۹/

**سکاؤٹنگ** } اس نئے مگر پسندیدہ موضوع پر یہ کتاب تفصیل کے ساتھ لکھی گئی ہے - جس میں بوائے سکاؤٹ کی تحریک انڈین بوائے سکاؤٹ ایسوسی ایشن - سکاؤٹ کے فائدے - سکاؤٹ لا اور ان کی تشریح - سکاؤٹنگ کا اثر - سکاؤٹوں کے درجے - سکاؤٹ وردی - قابلیت کے بیج - سکاؤٹ کے اعزازی درجے - سٹاف ڈرل - ہاتھ کا سلام - ہاتھ کے اشارے - ڈنڈے - دھوئیں اور سیٹی وغیرہ کے اشارے - سکاؤٹوں کے پوشیدہ نشان - سکاؤٹنگ نقشہ کشی اور طبّی امداد وغیرہ کی پوری تشریح کرکے ہر ایک کا آسان طریق کار بتایا گیا ہے - ہر سکاؤٹ اور اس شعبے سے دلچسپی رکھنے والے کے لئے اس کتاب کا مطالعہ نہایت مفید و موزوں ہوگا - قیمت . . . . ۴/

**صحت و صفائی** } تندرستی ہزار نعمت ہے - جب تک صحت نہ ہو - انسان کسی کام کا نہیں - اِس مختصر سی مفید دلچسپ کتاب میں حفظِ صحت کے اصول و قواعد بتا دئے گئے ہیں جن پر عمل کرنے سے بچے سے بوڑھے تک تندرست و توانا رہ سکتا ہے - بیماری وغیرہ کی حالت میں اس کا انسداد اور حفظ ما تقدّم کی تدابیر نہایت وضاحت سے بیان کی گئی ہیں - مثلاً ضروریاتِ زندگی - ہوا - پانی - نہانا - غذا - روشنی اور دھوپ - لباس - مکان - صفائی - ورزش - مخرّات یا مسکرات - ہر لائبریری میں یہ کتاب ضرور ہونی چاہیئے - قیمت . . . . . . . . ۴/

عیسائی۔ پارسی اور اچھوت شامل تھے۔ تو یورپ کے لبرل۔ کنسرویٹو اور لیبر پارٹی کے قائم مقاموں کے علاوہ خود وزیر سلطنت اور بادشاہ سلامت بھی شریک کارروائی تھے۔ اس تاریخ میں ابتدائی حالات سے لے کر اخیر تک ان اہم بیانات اور دستاویزات کے الفاظ بغیر کسی حاشیہ آرائی کے درج ہیں۔ جو ہندوستانی و برطانوی مندوبین۔ وائسرائے ہند، وزیر اعظم، سب کمیٹیوں کے صدروں اور خود ملک معظم کے قلم اور زبان سے نکلے ہیں۔ تقطیع ۳۰×۲۰ حجم ۲۵۳ صفحات۔ اس میں کانفرنس کے مندوبین کی عکسی تصاویر بھی دی گئی ہیں۔ قیمت ... عہ

## اُردو ترجمہ رپورٹ کمیٹی تحقیقات حج

۱۹۲۹ء میں حکومت ہند نے ایک کمیٹی قائم کی جس کے ارکان حجاز جانے والے حاجیوں کے متعلق موجودہ انتظام اور بالخصوص حسب ذیل امور کی تحقیقات پر مقرر ہوئے:-

۱۔ سہولتیں جو حاجیوں کو کلکتہ۔ بمبئی اور کراچی کی بندرگاہوں میں دی جاتی ہیں۔

۲۔ محافظ حجاج کے اختیارات اور مذکورہ بالا بندرگاہوں میں حج کمیٹیوں کے فرائض۔

۳۔ جگہ اور سہولتیں جو بحری سفر میں حاجیوں کو بہم پہنچائی جاتی ہیں۔

چنانچہ مذکورہ کمیٹی نے ہندوستان بھر کا دورہ اور بمبئی و کراچی میں جہازوں اور حاجیوں کی کیفیت کا معاینہ کر کے ایک مبسوط رپورٹ انگریزی میں تیار کی۔ جسے عامۃ المسلمین کے لئے عموماً اور حجاج کے لئے خصوصاً گورنمنٹ آف انڈیا کی اجازت سے اردو کا جامہ پہنا دیا گیا ہے۔ اور قیمت بھی بالکل لاگت یعنی صرف ایک روپیہ رکھی گئی ہے۔ تاکہ کوئی صاحب ذوق اس کے مطالعے سے محروم نہ رہ جائے۔ تقطیع ۳۰×۲۰ حجم ۲۷۰ صفحات۔ قیمت ... عہ

## دلکش کہانیاں

مصنفہ و مولفہ مولوی دلدار خاں صاحب مقبل ایم اے۔ منظور کردہ سررشتۂ تعلیم پنجاب بموجب سرکلر نمبر ۲۲۷۳۔ مورخہ ۱۴ جنوری ۱۹۲۷ء مختلف دلچسپ اور معنی خیز کہانیوں کا مجموعہ۔ حصۂ اوّل قیمت ... ۵/

حصۂ دوم۔ قیمت ... ۵/

## ٹیگور کی دلچسپ کہانیاں

ہندوستان کے شیکسپیر سر رابندر ناتھ ٹیگور کی دلچسپ۔ مفید اور نتیجہ خیز کہانیوں کا نہایت سلیس اردو ترجمہ۔ مولنا عشرت رحمانی کے قلم سے۔ قیمت صرف ... ۸/

## بچوں کا شاعر

آسان زبان میں بچوں اور بچیوں کے لئے عام فہم سبق آموز اور دلچسپ نظموں کا گلدستہ۔ حجم ۱۰۰ صفحے۔ قیمت ۴/

# کتب لائبریری

**رموزِ قدرت** — یہ ایک انگریزی علمی اور فلسفیانہ ناول کا ترجمہ ہے۔ جسے راجہ محمد افضل خاں صاحب نے اردو کا جامہ پہنایا ہے۔ نام کو ناول ہے۔ لیکن حقیقت میں سینکڑوں مسائل علمی و نکاتِ سائنس کا خلاصہ ہے۔ ایسی ہی کتابیں ہیں۔ جو فی الحقیقت علمی دنیا میں امتیاز رکھتی ہیں نہایت قابل دید کتاب ہے۔ قیمت صرف . . . . . . عکہ

**خانہ آبادی** — سر کانن ڈائل کے مشہور ناول کا اُردو ترجمہ۔ دولہا دلھن کی نئی زندگی جس میں اگر وہ کسی قاعدے اور ضابطے پر چلیں۔ تو بہت سے گھر بہشت کے نمونے بن جائیں۔ قیمت . . . . . . عکہ

**خونی گنتا** — سر کانن ڈائل کے مشہور انگریزی ناول دی ہاونڈ آف دی بیسکر ڈائل کا سلیس اور دلچسپ اردو ترجمہ۔ قیمت . . . . . . عہ

**دارالسلطنت دہلی** — پروفیسر خواجہ فریدون زمان محمد شجاع صاحب منشی۔ ایم۔ ایس۔ سی نے ہندوستان کی پرانی راجدھانی کی مکمل سرگزشت جس میں ہر عہد کے آثارِ قدیمہ کا تذکرہ۔ بے ثباتی عالم کی سبق آموز حقیقت کو پیش نظر رکھ کر لکھا ہے۔ واقعی ایک قابل قدر چیز ہے۔ تاریخی واقعات و حالات کو جابجا مختلف نقشہ جات اور ہاف ٹون تصاویر سے مزین کر کے کتاب کی زینت کو دوبالا اور لاجواب کر دیا ہے۔ حجم ۲۰۰ صفحات۔ پانچ نقشہ جات و آٹھ ہاف ٹون تصاویر اس کے علاوہ ہیں۔ ہر لائبریری میں اس کتاب کا ہونا ضروری ہے۔ قیمت . . . . . . عہ

**فوٹوگرافی** — مصنفہ خواجہ شجاع صاحب منشی ایم۔ ایس۔ سی۔ متعدد تصاویر دے کر اس فن کو نہایت وضاحت سے بیان کیا گیا ہے۔ قابل دید کتاب ہے۔ قیمت . . . . . . ہے

**نادر التاریخ** — افغانستان کی مکمل مگر مختصر تاریخ اور جغرافیائی کیفیت۔ بانیِ سلطنت سے لے کر شہید فرماں روا غازی نادر شاہ خاں خلد اللہ ملکہ تک کے دلچسپ تاریخی حالات مع بلاکس کی متعدد تصاویر کے۔ حجم تقریباً ۳۵۰ صفحات۔ قیمت . . . . . . عہ

**مختصر تاریخ گول میز کانفرنس** — منعقدہ لندن سنہ ۱۹۳۰ء اس کانفرنس میں حاکم و محکوم۔ گورے اور کالے مختلف الخیال و مختلف المعیشت لوگوں کا وہ بے نظیر مجمع تھا۔ کہ چشم فلک نے بھی شاید ہی دیکھا ہو۔ اس کانفرنس میں اگر ہندوستان کے ہندو۔ مسلمان۔ سکھ

# حقوق و فرائض اسلام

آج کل مادی ترقی کا دَور دَورہ ہے۔ اور مذہب کی طرف سے نہ صرف آنکھیں بند کی جا رہی ہیں۔ بلکہ اسے ترقی کے راستے میں بڑی بھاری رکاوٹ خیال کیا جاتا ہے۔ نئی روشنی کے اِس حقیقتہً تاریک زمانے میں سخت ضرورت تھی کہ مسلمانوں کو ان کے مذہبی حقوق و فرائض یاد دلا کر دینی و دنیوی ترقی کی اصل شاہراہ پر گامزن کیا جائے۔ چنانچہ اسی مقصد کے پیشِ نظر یہ کتاب تالیف کی گئی ہے ؎

اگرچہ قرآن کریم اور احادیث میں احکامِ شرعی نہایت شرح و بسط سے درج ہیں۔ لیکن ان سے کما حقہٗ فائدہ وہی لوگ اٹھا سکتے ہیں۔ جنہیں عربی و فارسی پر پُوری پُوری قُدرت حاصل ہو۔ دُوسرے نئی تہذیب بلکہ تخریب کی تیز و تند ہوا نے مسلمانوں کے چراغِ ایمان کو بُجھا کر رکھ دیا ہے۔ اور انہیں کسی عالمِ دین کے پاس جا کر مسائلِ مذہبی کو سمجھنے اور ان پر عمل کرنے کا خیال تک نہیں آتا۔ لہٰذا یہ کتاب جس میں اسلام کے تمام حقوق و فرائض نہایت وضاحت کے ساتھ آسان و فصیح اُردو میں بیان کئے گئے ہیں۔ عامۃ المسلمین کے لئے یقیناً مشعلِ ہدایت کا کام دیگی ؎

اس کتاب میں ارکانِ اسلام یعنی توحید۔ نماز۔ روزہ۔ زکوٰۃ اور حج کے علاوہ تعلیم و ادب۔ شفقت۔ حقُوق والدین۔ حقُوق الزوجین۔ میراث۔ حقُوق ہمسایہ۔ حقُوقِ مہمانان۔ حقُوقِ سائل۔ حقُوقِ یتامیٰ۔ حقُوقِ احباب۔ حقُوقِ اعدا۔ حقُوقِ اہلِ کتاب۔ حقُوقِ اہلِ مُعاملہ۔ حقُوقِ تجارت۔ حقُوقِ عامۂ عباد وغیرہ مناسب ترتیب و تدوین سے درج ہیں ؎

یہ کتاب ہر مسلمان کو خریدنی چاہیئے۔ کیونکہ فرائضِ اسلام کی بجا آوری کے بغیر دل سے بے دینی کی کدورت دُور نہیں ہو سکتی۔ اور جب تک دل صاف ہو کر اسلام کے نور سے منوّر نہ ہو جائے۔ وہ فلاحِ دارین حاصل کر کے شاہدِ مقصُود سے ہم آغوش نہیں ہو سکتا ؎

ضخامت ۶۷۹ صفحات۔ تقطیع ۱۸×۲۲/۸

قیمت . . . . . . . . . ۳ر

# بَابُ وُجُوبُ الزَّكَاةِ

## زکوٰۃ کے واجب ہونے کا بیان

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ح ۳۶۳ ۔ صدقات کا مالداروں سے لیکر فقرا کو دینا ۔

عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعَثَ مُعَاذًا اِلَى الْيَمَنِ فَقَالَ ادْعُهُمْ اِلٰى شَهَادَةِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوٰتٍ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ فَاِنْ هُمْ اَطَاعُوْا لِذٰلِكَ فَاَعْلِمْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ صَدَقَةً فِيْ اَمْوَالِهِمْ تُؤْخَذُ مِنْ اَغْنِيَائِهِمْ وَتُرَدُّ عَلٰى فُقَرَائِهِمْ ۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رض کو (قاضی بناکر) یمن کی طرف بھیجا۔ اور ارشاد فرمایا: تم وہاں کے لوگوں کو اس امر کے اقرار پر رغبت دِلانا کہ اللہ کے سوا کوئی خدا نہیں اور میں (محمدؐ) اللہ کا رسول ہوں۔ پس اگر وُہ اس بات کو مان لیں تو اُنہیں بتا دینا کہ اللہ نے ہر دن رات میں اُن پر پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔ پھر اگر اس بات کو بھی مان لیں تو انہیں اطلاع دینا کہ اللہ نے اُن کے مالوں میں صدقہ فرض کیا ہے جو اُن کے مالداروں سے لیا جائیگا۔ اور اُنکے فقیروں پر تقسیم کر دیا جائیگا ۔

# تجرید البخاری عربی مع ترجمہ اردو

(مؤلفہ علامہ حسین بن مبارک زبیدی رح)

حدیث کے عالم متبحر حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کا نام آفتاب عالمتاب کی طرح روشن ہے۔ اور ان کی مشہور و مستند کتاب "صحیح بخاری" کو اصح الکتب بعد کلام اللہ کا درجہ حاصل ہے۔ اسی صحیح بخاری کی کُل نو ہزار حدیثوں میں سے علامہ ممدوح نے سوا دو ہزار ایسی صحیح الصحیح حدیثیں اِنتخاب کیں۔ جو بلا اختلاف ہر فرقے کے مسلمانوں کے لئے نورِ ہدایت کا کام دے سکتی ہیں۔ اور اس تالیف کا نام تجرید البخاری رکھا۔ اس میں عن فلاں و عن فلاں کی گردان کو ترک کرکے ہر حدیث کے ساتھ صرف اسی صحابی کا نام لکھا گیا ہے۔ جنہوں نے اسے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا ہے۔

اب اُردو دان طبقے کی سہولت کے لئے اِسے اِس طرح شائع کیا گیا ہے۔ کہ ایک کالم میں عربی اور اس کے بالمقابل اُردو ترجمہ دیا گیا ہے۔ شروع میں ایک مقدمہ ہے۔ جس میں پہلے تو خود حضرت امام بخاری رح اور اُن تمام راویانِ احادیث کے مختصر حالات درج ہیں۔ جن سے کوئی حدیث روایت ہوئی ہے۔ اور پھر اصل کتاب کی احادیث پر نمبر دے کر ان کے عنوان قائم کرنے کے بعد ایک مفصل فہرست دی گئی ہے۔ تاکہ ناظرین جس مضمون کی حدیث چاہیں۔ فوراً نکال سکیں۔

مصر و شام وغیرہ تمام اسلامی ممالک میں ضخیم صحیح بخاری کے بجائے یہی تجرید داخلِ نصاب ہے۔ کوئی مسلمان گھر اس کتاب سے خالی نہیں رہنا چاہیے۔

ضخامت گیارہ سو صفحات۔ تقطیع ۲۹×۲۲ کاغذ چکنا ولایتی۔ قیمت ... صہ

**آئینۂ حج** اس نادر کتاب میں اس فریضۂ اسلام کی وہ تمام کلی و جزئی واقفیت جمع کی گئی ہے۔ جس کی ہر حاجی کو ضرورت ہو سکتی ہے۔ حج کے متعلق ہر قسم کے آداب اور دعائیں۔ غرض اس عظیم الشان فریضے کی تاریخ اور فلسفہ نہایت خوبی سے قلمبند کیا گیا ہے۔ غرض دورانِ سفر میں ہر طرح کے اخراجات مثلاً کرایہ۔ محصول۔ خور و نوش کے متعلق یہ تصنیف کارآمد معلومات کا گنجینہ ہے۔ تقطیع جیبی۔ قیمت . . . . . عہ

# تجرید البخاری

## مترجم اردو مع اصل متن عربی

ہر دو حصہ

مؤلفہ

علامہ حسین بن مبارک زبیدی رح المتوفی سنہ ۹۰۰ھ

مع

مقدمۂ اردو مشتمل بر حالات ضروریۂ امام بخاری
و راویان تجرید و فہرست عنوانہائے احادیث

مرتبہ و مترجمہ

خانصاحب مولوی فیروز الدین (ایڈیٹر)
گورنمنٹ پرنٹرز پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور

قیمت مجلد — صہ

# مخزن ادب

مخزن بلا شبہ ادب اردو کا آفتاب تھا۔ اور یہ اسی کی ضیا باریوں کا فیضان ہے۔ کہ آج بے شمار رسالوں نے مہ و اختر بن کر سرزمینِ ادب و انشا کو بقعۂ نور بنا رکھا ہے۔ مخزن نے ملک کے گوشے گوشے سے نادرِ روزگار ادبا و شعراء کو ڈھونڈ نکالا تھا۔ جو نثر و نظم کی گل پاشیوں سے مخزن کے ورق ورق کو تختۂ جنت بنا دیتے تھے۔ یہ رسالہ اسی رسالۂ مخزن کے مضامین کا انتخاب لاجواب ہے +

شروع میں آٹھ صفحوں پر مخزن کے جلیل القدر ایڈیٹر آنریبل خان بہادر سر شیخ عبدالقادر صاحب جسٹس لاہور کے مختصر حالات ہیں۔ اس کے بعد ان کے گراں بہا مضامین کا سلسلہ شروع ہوتا ہے۔ جو تین سو اڑسٹھ (۳۶۸) صفحات تک چلا گیا ہے۔ پھر دیگر مشاہیر ادب کے افادات عالیہ مندرج ہیں۔ ان انشا پردازوں میں جناب سجاد حیدر یلدرم۔ جناب راشد الخیری۔ جناب خواجہ حسن نظامی اور جناب سلطان حیدر جوش جیسے صف اول کے صاحب طرز ادبا شامل ہیں +

آخر میں وجد آفریں نظمیں اور غزلیں ہیں۔ جو حضرت علامہ سر اقبال۔ جناب عزیز لکھنوی۔ جناب سرور جہان آبادی۔ جناب نیرنگ۔ جناب اعجاز۔ جناب ناظر اور جناب جلیل جانشین امیر مینائی مرحوم جیسے مسلم الثبوت اساتذہ کے گہر ریز قلم کی مرہون منت ہیں۔ کئی ٹیکسٹ بک کمیٹیوں نے اس کتاب کو سکولوں کی لائبریریوں کے لئے منظور فرمایا ہے +

ضخامت ۶۵۶ صفحات۔ قیمت . . . . . . . . ۳ سے/

# الہامِ منظوم

ترجمۂ اردو

# مثنوی مولانائے رومؒ

| | |
|---|---|
| بشنو از نے چوں حکایت میکند | وز جدائی ہا شکایت میکند |
| سن تو کیا کرتی ہے باتیں بانسری | بس شکایت کر رہی ہے ہجر کی |
| کز نیستاں تا مرا ببریدہ اند | از نفیرم مرد و زن نالیدہ اند |
| جب سے کاٹا ہے نیستاں[1] سے مجھے | مرد و زن روتے ہیں میرے شور سے |
| سینہ خواہم شرحہ شرحہ از فراق | تا بگویم شرحِ دردِ اشتیاق |
| پارہ پارہ کر دے جب سینہ فراق | تب کہیں ہو شرحِ دردِ اشتیاق |
| ہر کسے کو دور ماند از اصلِ خویش | باز جوید روزگارِ وصلِ خویش |
| جا رہا ہو اصل سے جو اپنی دور | اپنا عہدِ وصل ڈھونڈے گا ضرور |
| من بہر جمعیتے نالاں شدم | جفتِ خوشحالان و بدحالاں شدم |
| میں ہر اک مجلس میں فریادی ہوئی | غم زدوں اور خوش دلوں کے منہ لگی |
| ہر کسے از ظنِ خود شد یارِ من | وز درونِ من نجست اسرارِ من |
| سب نے یاری مجھ سے کی حسبِ گماں | پر نہ ڈھونڈے مجھ میں اسرارِ نہاں |
| سرِ من از نالۂ من دور نیست | لیک چشم و گوش را آں نور نیست |
| دور نالے سے نہیں رازِ نہاں | نورِ چشم و گوش میں لیکن کہاں |

[1] سرکنڈے اور بانس پیدا ہونے کی جگہ۔

# اِلہامِ منظوم

ترجمۂ اُردو

## مثنوی مولانائے رُوم ؒ

فارسی کی تصانیف میں مثنوی مولانائے رُوم کو جو بلند و برتر درجہ حاصل ہو چکا ہے۔ وہ محتاجِ بیان نہیں۔ بے شمار تشنگانِ عشق نے اِس چشمے سے پیاس بجھائی ہے۔ اور لاکھوں کروڑوں بندگانِ خدا بلا لحاظ مذہب و ملت اِس سے فیضیاب ہوتے چلے آئے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اردو میں اس کے متعدّد ترجمے اور شرحیں موجود ہیں ؛

ایک زبان سے دُوسری زبان میں ترجمہ کرنا نہایت مشکل ہے۔ اور اس ہمت شکن کام کی دقتوں کو صرف وہی اصحاب بخوبی سمجھ سکتے ہیں۔ جنہیں کبھی اس سے واسطہ پڑا ہو۔ ترجمہ تصنیف سے دُشوار تر ہے۔ کیونکہ تصنیف میں صرف اپنے خیالات کا اظہار مقصود ہوتا ہے۔ لیکن ترجمے میں دوسرے شخص کے دلی مطالب کو الفاظ کا جامہ پہنانا پڑتا ہے۔ پھر ہر زبان کے الفاظ اپنے مخصوص معانی اور مواقع استعمال رکھتے ہیں۔ اور کسی دوسری زبان میں ان کے بالکل مترادف الفاظ تلاش کرنا کوئی آسان کام نہیں۔ یہ سب دشواریاں پیش نظر تھیں مگر ان کے باوجود منظوم اردو ترجمے کی ضرورت نہایت شدّت سے محسوس ہو رہی تھی۔ یہ بھی معلوم تھا۔ کہ ایک منظوم ترجمہ پہلے سے موجود ہے۔ لیکن افسوس ہے کہ اس کا عدم و وجود برابر ہے۔ اسی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے یہ بارِ گراں اٹھایا گیا۔ اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چھ جلدوں میں متواتر چھ سال کی جانکاہ محنت اور ہزار ہا روپے کے صرف کثیر سے اٹھائیس سو (۲۸۰۰) صفحات پر یہ ترجمہ ختم ہوا۔ اس کی خوبی کے متعلق صرف یہ کہ دینا کافی ہے۔ کہ قاری شعر پڑھتے ہی سراپا کیف بن جاتا ہے۔ اور مثنوی کے حقائق و معارف فوراً دل میں گھر کر جاتے ہیں ؛

قیمت مکمل سٹ (چھیوں حصّے) درجۂ اول چکنے کاغذ پر ۲۱ روپے، فی حصّہ ۳ روپے ۸ آنے،
" " " " دوم ڈمی کاغذ پر ۱۸ روپے، " " ۳ روپے،

# الہامِ منظوم

ترجمہ اُردو

## مثنوی مولانائے رومؒ

دفترِ اوّل تا دفترِ ششم

مُرتّبہ

خانصاحب مولوی فیروزالدین اینڈ سنز
گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور

سنہ ۱۳۴۷ھ مُطابق ۱۹۲۹ء

قیمت ہر شش حصص مکمل مجلد ڈسٹی کاغذ پر [illegible] فی حصہ [illegible]
" " " " چکنا ولایتی " " [illegible] " [illegible]

# میخانۂ خیّام

یعنی

## حکیم عُمر خیّام کی ۰۴۶ رُباعیات کا منظُوم اُرْدُو ترجمہ

اثرِ خامہ

افسر الشّعراء آغا شاعرِ قزلباش دہلوی

جسے
خانصاحب مولوی فیروز الدّین ( اینڈ سنز )
گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بُک سیلرز لاہور
نے اپنے مطبع
فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹ - سرکلر روڈ لاہور میں
باہتمام عبدالحمید خان مینیجر چھپوا کر شائع کیا۔

قیمت . . . . . . مجلد . . . . . . عہ؍

# میخانۂ خیّام

ایران کے قدیم مشہور و معروف شعرا میں عمر خیّام کو نہایت بلند مرتبہ حاصل ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ فردوسی کے سوا تمام سخنورانِ فارس نے اسی کا رنگ اڑایا ہے۔ شراب وہی ہے۔ صرف جام دوسرا ہے۔ خیّام کی شاعری سراسر شراب کے مضامین سے لبریز ہے۔ اس کا کلام پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہ ایک نہایت زبردست فلاسفر ہے۔ جو فلسفۂ زندگی کے حیرت انگیز گوناگوں نکات۔ اچھوتے اور دلکش پیرائے میں بیان کرتا ہے۔ مگر تمام استعارات و تشبیہات اور اشارات و کنایات شراب ہی کے متعلق لاتا ہے۔ اس کے اشعار کے مطالعے سے قاری پر ایک مستی کی حالت طاری ہو جاتی ہے۔ اور وہ ع "خوش باش دمے کہ زندگانی این است" کا ورد کرنے لگتا ہے +

یوں تو خیّام کا کلام دُنیا بھر میں مقبول ہے۔ لیکن یوُرپ میں حد سے زیادہ قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ چنانچہ وہاں کی متعدد زبانوں میں اس کے کلام کے ترجمے ہو چکے ہیں۔ اور اس کے نام پر کئی کلب وغیرہ قائم ہیں +

میخانۂ خیّام میں خیّام کی چھ سو چالیس (۶۴۰) رباعیات ہیں۔ اور اس قدر تعداد کسی اور کتاب میں نہیں پائی جاتی۔ ہر رباعی کے بالمقابل رباعی ہی کی بحر میں اُردو ترجمہ ہے۔ جو افسر الشعراء آغا شاعر صاحب قزلباش دہلوی نے کیا ہے۔ اس سے یہ شراب دو آتشہ ہو گئی ہے شروع میں ایک مقدمہ ہے۔ جس میں خیّام کے مختصر سوانح حیات درج کرنے کے بعد کلام پر تبصرہ کیا گیا ہے۔ غرض یہ اپنے موضوع کی پہلی اور نہایت قابل قدر کتاب ہے +

ضخامت ۳۳۶ صفحات۔ کاغذ عمدہ۔ کتابت پسندیدہ طباعت سہ رنگی اور جاذبِ نظر۔ تقطیع $\frac{20 \times 30}{16}$ +

قیمت . . . . . . . . مجلد . . . . . . . . عہ/۸

( ۳ )

# دِی روز و اِمروز و فردا

## اہم ترین دِن کونسا ہے؟

"یادِ ایامِ عشرتِ فانی" کے کُشتوں سے کہ دو ۔ کہ یہ سارا اِنہماک فضول ہے ۔ اور بے معنی ۔ بلکہ اُلٹا ضرر رساں ۔ اِن احمقانِ ازلی کو یاد دِلاؤ ۔ کہ اِس قسم کی مشغولیت سے خاک فائدہ نہ ہوگا ۔ وُہ وقت جو تم اِس طرح ضائع کر رہے ہو ۔ "بفکرِ فردا میں گزارو ۔ کل کے لئے لایحۂ عمل تیار کرو ۔" "دی روز" ہو لیا ۔ وُہ تو واپس آ ہی نہیں سکتا ۔ "فردا" البتہ قابلِ غور ہے ۔ مگر صرف اِس قدر کہ اُس میں کارکردگی کی داد دو ۔ اور اُس کارکردگی کے لئے "اِمروز" سے کام لو ۔

آج کا دن اور بس آج ہی کا دِن وُہ وقت ہے کہ تم اس کے ذریعے سے "دی روز" کی سہل انگاریوں ۔ غفلتوں اور بیکاریوں کی تلافی کر سکتے ہو ۔ اور "فردا" کے لئے بہتری اور ترقی کی تیاری ۔ بلکہ حقیقت تو یہ

# فہرستِ مضامین

مضمون

یعنی

فلسفۂ رجائیت کے متعلق مشرق و مغرب کے شہرۂ آفاق فلاسفروں کے
تیس شاہکاروں کا اقتباس

مرتبہ

ڈاکٹر عبدالوحید خان بی۔اے (آنرز)
پی۔ایچ۔ڈی (لنڈن) بار ایٹ لا

جسے
خانصاحب مولوی فیروزالدین (اینڈ سنز)
گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور
نے اپنے مطبع
فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹- سرکلر روڈ لاہور میں
باہتمام عبدالحمید خان مینجر چھپوا کر شائع کیا
قیمت مجلد عہ . . . . . . . بے جلد ۱۴ر

# سیپارۂ دانش

(مرتبۂ ڈاکٹر عبد الوحید خان صاحب بی۔اے آنرز۔پی۔ایچ۔ڈی۔لنڈن)

اس کتاب میں جیسا کہ نام سے ظاہر ہے۔تیس مضامین درج ہیں۔ جن میں فلسفۂ رجائیت پر تفصیلی روشنی ڈالی گئی ہے۔گویا رجائیت کے دریائے ناپید اکنار کو کوزے میں بند کرنے کی کامیاب کوشش کی گئی ہے +

دیباچے میں رجائیت کی تعریف و تشریح کی گئی ہے۔جس کا خلاصہ یہ ہے۔کہ رجائیت انسان کو کبھی نا اُمید نہیں ہونے دیتی۔بلکہ اسے سکھاتی ہے۔کہ خطروں اور بلاؤں سے ہرگز نہ ڈرو۔بلکہ اُن کے مجموعے کو ایک کٹھالی سمجھو۔جس میں سے تمہاری زندگی کندن کی طرح دمک کر نکلے گی۔رجائی کو ہر وقت سکونِ خاطر میسر ہوتا ہے وہ تلونِ مزاج کو کبھی دل میں راہ نہیں دیتا۔ثباتِ مزاج اور استقلال و استقامت اس کی طبیعت کے خاص جوہر ہوتے ہیں۔سچا رجائی وہی ہے۔جو ہم جنسوں کے ساتھ عملی ہمدردی کرتا ہے۔اور اپنے ہی اغراض میں منہمک نہیں رہتا۔بلکہ دوسروں کو بھی حتی الامکان فائدہ پہنچاتا ہے۔ غرض فلسفہ رجائیت وہ علم ہے۔جو فنِ کامیابی و کارکردگی کے حق میں ایک استاد کامل کا درجہ رکھتا۔اور کاروبارِ حیات میں رہنما ہے۔رجائی کام کرنے کے لئے ہر وقت پابرکاب رہتا ہے۔وہ سستی اور غفلت کا دشمن ہے۔اور بے کاری کا عدوئے جان +

حقیقت یہ ہے۔کہ سیپارۂ دانش اپنے موضوع کی پہلی اور نہایت گراں بہا کتاب ہے۔ہر اُس شخص کو جو کامیاب زندگی بسر کرنے کا متمنی ہے۔یہ کتاب ضرور پڑھنی چاہئے۔کیونکہ اِس سے وہ ایک ایسی صراطِ مستقیم پر گامزن ہو جائے گا۔جو یقیناً اسے منزلِ مقصود پر پہنچا دے گی +

ضخامت ۲۷۵ صفحات۔قیمت ۴ار مجلد ۴ عہ ر

یعنی

# شیکسپیر کے افسانے

از


## خان احمد حسین خان صاحب

بی - اے - ایم - آر - اے - ایس (لنڈن) پی - سی - ایس - ریٹائرڈ



نے

خانصاحب مولوی فیروز الدین (اینڈ سنز)

گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور

نے اپنے مطبع

فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹ سرکلر روڈ لاہور میں

باہتمام عبدالحمید خان مینجر چھپوا کر شائع کیا

۱۹۳۲ء

قیمت عہ . . . . . . . . . . مجلد عمہ

# آبشار

(مترجمہ خان احمد حسین خان صاحب بی - اے - ایم - آر - اے - ایس (لنڈن)

یہ شیکسپئر کے سولہ حسب ذیل افسانوں کا مجموعہ ہے :-

(۱) وینس کا سوداگر - (۲) شاہ لیئر - (۳) جولیس سیزر - (۴) آرزوئے دل - (۵) میکبتھ - (۶) طوفان - (۷) شب دوازدہم - (۸) ہملٹ - (۹) موسم سرما کی داستان - (۱۰) رانی کا بہاڑ - (۱۱) ایتھنز کا ٹمن - (۱۲) بھول بھلیاں - (۱۳) اُتھیلو - (۱۴) وارنا کے دو شریف - (۱۵) انٹنی اور کلیو پیٹرا - (۱۶) شب بہار کا خواب ۔

شیکسپئر کا نام علمی دنیا کے گوشے گوشے میں مشہور ہے - اور حقیقت یہ ہے کہ اس جیسا افسانہ نویس یا ڈرامہ نگار یورپ کیا دنیا بھر میں پیدا نہیں ہوا "جولیس سیزر" ایک تاریخی افسانہ ہے - جس میں دکھایا گیا ہے - کہ اہل رومہ نے کس طرح ملوکیت کی مخالفت اور جمہوریت کی حمایت میں سازش کر کے سیزر کو قتل کر دیا - چنانچہ ایک مقام پر سیزر کے حریف پلیپے کا دوست بروٹس اپنے قاتلانہ فعل کے جواز میں تقریر کرتا ہوا کہتا ہے :-

" اگر سیزر کا کوئی پیارا دوست پوچھے - کہ میں نے متوفیٰ سے کیوں بغاوت کی - تو میرا یہ جواب ہے کہ مجھے سیزر سے اس کے برابر محبت تھی - لیکن میرے دل میں اپنے وطن کی محبت سیزر کی محبت سے بدرجہا زیادہ ہے - تمہاری مرضی کیا تھی ؟ آیا تم چاہتے تھے - کہ سیزر زندہ رہے - اور تمام غلام مر جائیں - یا سیزر مر جائے اور تمام آزاد زندہ رہیں؟ چونکہ سیزر کو مجھ سے محبت تھی - اس لئے میں اس کے لئے روتا ہوں - چونکہ وہ بہادر تھا - لہٰذا میں اس کی عزت کرتا ہوں لیکن چونکہ وہ بندۂ حرص و ہوس تھا - اس لئے میں نے اسے قتل کر دیا ہے - . . . . . . . . . . چونکہ میں نے اپنے عزیز ترین دوست کو اپنے ملک کی خاطر ہلاک کیا ہے - اس لئے اگر میرا ملک میری جان لینا چاہتا ہے - تو وہی خنجر میرے پاس موجود ہے ۔ "

صرف یہی نہیں - بلکہ شیکسپئر کا ہر ڈرامہ پڑھنے اور تحسین و آفرین کے پھول برسانے کے قابل ہے - پس کتاب خرید کر اپنے حسن مذاق کا ثبوت دیجئے ۔

ضخامت ۱۵۴ صفحات - قیمت عہ مجلد عہ

# ارغوان زار

یعنی

## (چارلس ڈکنز کے افسانے)

از

خان احمد حسین خان صاحب

بی۔ اے۔ ایم۔ آر۔ اے۔ ایس (لنڈن) پی۔ سی۔ ایس ریٹائرڈ

جسے

خانصاحب مولوی فیروز الدین (اینڈ سنز)

گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور

نے اپنے مطبع

فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹۔ سرکلر روڈ لاہور میں
باہتمام عبدالحمید خان منیجر چھپوا کر شائع کیا

۱۹۳۲ء

قیمت فی جلد مجلد عہ/ بے جلد عہ/

# ارغوان زار

(مترجمۂ خان احمد حسین خانصاحب بی۔ اے۔ ایم۔ آر۔ اے۔ ایس۔)

علمِ ادب کی مشکل ترین صنف ڈرامہ نویسی ہے۔ کیونکہ اس کے لئے نفسیات انسانی میں پُورا پُورا ماہر ہونا نہایت ضروری ہے۔ اور یہ کوئی آسان کام نہیں۔ اس سے اتر کر مختصر افسانہ نویسی ہے۔ یہ بھی بے حد مشکل ہے۔ کیونکہ انسانی زندگی کے مختلف پہلوؤں کو دل آویز و نتیجہ خیز پیرائے میں محض چند صفحات میں نمایاں کرنا سخت دشوار ہے۔

"ارغوان زار" چارلس ڈکنز کے حسب ذیل بارہ افسانوں کا مجموعہ ہے:۔

(۱) دیوانہ۔ (۲) ایک عجیب مؤکل۔ (۳) دو شہروں کا افسانہ۔ (۴) کرسمس کا نغمہ۔ (۵) پک وک پیپر۔ (۶) ڈابیے ایسٹڈرسن۔ (۷) آلیور ٹویسٹ۔ (۸) نکلس نکل بی۔ (۹) مارٹن چیزل وٹ۔ (۱۰) پُرانے تحائف کی دکان۔ (۱۱) ڈیوڈ کاپرفیلڈ۔ (۱۲) سختی کے ایام۔

چارلس ڈکنز انگلستان کا ایک نہایت مشہور و معروف اور مایۂ ناز افسانہ نویس ہے۔ اور بعض نقاد اسے ادبیاتِ انگریزی میں سب سے بڑا قصہ گو سمجھتے ہیں۔ ڈکنز کے کمالات کا طغرائے امتیاز یہ ہے کہ اس نے جو کچھ لکھا۔ عمرانی حالات کو بہتر بنانے اور بالخصوص غریبوں کی زندگی میں مسرت خیز انقلاب پیدا کرنے کے لئے لکھا۔ مزاح اس کی تحریر کی خاص خصوصیت ہے۔ وہ ہنسی ہنسی میں ایسے ایسے فلسفیانہ نکات بیان کرتا اور نفسیاتِ حیات کی ایسی ایسی حکمتیں سمجھاتا ہے۔ کہ انسان دنگ رہ جاتا ہے۔ چنانچہ یہ افسانے ان حقائق کا روشن ثبوت ہیں۔

یہ کتاب نہایت دلچسپ اور سبق آموز ہے۔ اور ہر تعلیم یافتہ شخص کو ضرور اس کا مطالعہ کرنا چاہئے۔

ضخامت ۲۹۲ صفحات۔

قیمت . . . . عہ/ مجلد . . . . عہ/

یعنی

## دُنیا کے مشہور رزمی افسانے

از

خان احمد حسین خاں صاحب
بی۔ اے۔ ایم۔ آر۔ اے۔ ایس (لنڈن)، پی۔ سی۔ ایس ریٹائرڈ

جسے
خانصاحب مولوی فیروز الدین (اینڈ سنز)
گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور
نے اپنے مطبع
فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹۔ سرکلر روڈ لاہور میں
باہتمام عبدالحمید خان مینجر چھپوا کر شائع کیا

۱۹۳۲ء

قیمت مجلد عہ/ بے جلد عہ

# شعلہ زار

(مترجمہ خان احمد حسین خانصاحب بی۔اے۔ ایم۔آر۔اے۔ایس)

یہ دُنیا بھر کے مشہور رزمی افسانوں کا انتخاب ہے۔ اور اس میں حسب ذیل افسانے شامل ہیں:۔

(۱) رستم اور سہراب۔ (۲) ہیلن (۳) پینی لوپ (۴) آرتھر کی وفات (۵) طلائی پشم۔ (۶) تھیسٹیس اور مناٹار۔ (۷) اژدہے کے دانت۔ (۸) انار کے دانے۔

"رستم اور سہراب" محض خیالی قصہ نہیں۔ بلکہ واقعہ اور ازسرتاپا واقعہ ہے۔ اور اس کے باوجود بدرجۂ غایت دلچسپ ہے۔ دردناک ایسا ہے کہ گویا اس میں سوز و گداز کی بجلیاں بھری ہوئی ہیں۔ اسے پڑھتے پڑھتے سنگ دل سے سنگ دل انسان ایک پیکر رقت اور مجسمۂ گریہ و زاری بن جاتا ہے۔ چنانچہ ایک مقام پر کہ رستم کا جانستاں نیزہ لاعلمی کی حالت میں سہراب کے سینے میں ترازو ہو کر رہ جاتا ہے۔ جس سے اس کا سفینۂ حیات موت کے طوفانی سمندر میں ہچکولے کھا رہا ہے۔ وہ اپنے بازو پر رستم کی مُہر کا کھدا ہؤا نقش دکھا کر اسے کہتا ہے:۔

"اب تیری کیا رائے ہے۔ کیا یہ رستم کے بیٹے کی صحیح نشانی نہیں؟"

"رستم حیران و مبہوت کھڑا تھا۔ یکدم اُس نے ایک چیخ ماری۔ 'پیارے تیرا باپ' اور اس کی آواز حلق میں خشک ہو کر رہ گئی آنکھوں میں اندھیرا آگیا۔ اور وہ زمین پر بیہوش ہو کر گر پڑا۔ سہراب رینگتا ہؤا اس تک پہنچا۔ اور اپنی پریم بھری باہیں اس کی گردن میں ڈال دیں۔ لبوں کو چوما۔ لرزتی ہوئی انگلیوں سے اس کے رخساروں کو کھجلایا۔ اور ہوش میں لانے کی کوشش کی"

غرض شروع سے آخر تک افسانہ دردانگیزی و دلآویزی کے رنگ میں ڈوبا ہؤا ہے۔ اسے مشتے نمونہ از خروارے سمجھنا چاہئے۔ باقی افسانے بھی اپنی اپنی جگہ لاجواب ہیں۔

یہ قابل قدر کتاب ہر سلیم المذاق شخص کے کتبخانے کی زینت ہونی چاہئے۔

ضخامت ۲۹۴ صفحات۔ قیمت عا۔ مجلد ۔ عہ

# شعرائے فرنگ

## (انگلستان کے نامور شعرا کا مجمل تذکرہ)

مؤلفہ

ڈاکٹر عبدالوحید خان بی۔ اے (آنرز)
پی۔ ایچ۔ ڈی (لنڈن) بار ایٹ لا

بسعی
خانصاحب مولوی فیروز الدین (اینڈ سنز)
گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور
نے اپنے مطبع
فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹۔ سرکلر روڈ لاہور میں
باہتمام عبدالحمید خان مینجر چھپوا کر شائع کیا
۱۹۳۲ء
قیمت فی جلد مجلد عہ/ بے جلد عہ/

# شعرائے فرنگ

اِس کتاب میں شیکسپئر سے کپلنگ تک انگلستان کے مشہور و ممتاز شعراء کا تذکرہ اور نمونۂ کلام درج ہے۔ چنانچہ رزمیہ نظم کے بہترین [illegible] شاعر ملٹن اور درجۂ دوم کے نمائندے پوپ کا مختصر حال اور اقتباس اشعار موجود ہے۔ افسانۂ منظوم کے کہنے والے یا مثنوی گو سروالٹر سکاٹ۔ کولرج اور میکالے گہر افشاں نظر آتے ہیں۔ غزل گوئی کے میدان میں لوئیس۔ کیٹس اور بائرن دادِ سخن دے رہے ہیں۔ نفسیات حیات کے فلسفی ورڈزورتھ اور کوپر اس سٹیج پر اپنا اپنا پارٹ کر رہے ہیں۔ اور یورپ کے سب سے بڑے ڈرامہ نگار و شاعر شیکسپئر کے علاوہ اس کے ہمعصر و جانشین میسنجر اور مارلو بھی اپنے اپنے شاہکار لئے منتظرِ داد کھڑے ہیں۔

غرض اِس میں چونتیس (۳۴) باکمال شعرائے فرنگ کا مختصر مگر جامع تذکرہ سلیس و فصیح زبان اور دلکش انداز بیان میں حوالۂ قلم کرکے ہر شاعر کے بلند پایہ کلام کا نمونہ شستہ اُردو میں ترجمہ کرکے [illegible] ہے۔

حق یہ ہے کہ اس کتاب سے اُردو کی تصانیف میں ایک بیش بہا اضافہ ہوگیا ہے۔ شاعروں کے لئے یہ ایک علم افزا دماغی تفریح اور سخن فہموں کے لئے نعمتِ غیر مترقبہ ہے۔

ضخامت ۳۴۴ صفحات۔ قیمت . . . . عہ/
مجلد . . . . . . . . . . . . . . . عہ/

۴۸۶

# بلبلانِ فارس

## ۱- ابو عبداللہ رودکی

یہ نامور شاعر شعرائے فارس کا بابا آدم مانا جاتا ہے۔ جو یونان کے بڑے شاعر ہومر کی طرح آنکھوں سے نابینا تھا۔ مگر ہیئے کی اتنی روشن تھیں۔ کہ جا بجا بزبط پر اپنا ہی کلام گاتا بجاتا پھرتا تھا۔ ۳۰۰ھ ہجری میں اسی خوش آہنگی کی وجہ سے سلطان ناصر الدین احمد سامانی کے دربار میں سکۂ بر زر نشست ہو کر بیٹھا۔ یہاں اُس نے وہ رتبۂ عالی پایا۔ کہ خلوت و جلوت میں بھی سلطان کا مونس و غمگسار بن گیا۔ سلطان بھی اُس کو اس قدر عزیز رکھتا تھا۔ اور اتنی نظر پرورش تھی کہ کئی کئی دفعہ پان پان سو

# فہرست مضامین

# بلبلانِ فارس

## اُردو میں اپنی وضع کی پہلی تصنیف

یعنی

ابوعبداللہ رودکی سے شیخ علی حزیں تک ستائیس متقدمین شعرائے فارس کا مختصر تذکرہ اور اُن کے جستہ جستہ کلام کا پُرزور منظوم ترجمہ

مشتے نمونہ از خروارے

افسر الشعراء آغا شاعر قزلباش دہلوی کے قلم سے


جسے بعد از اخذِ حقوق

خانصاحب مولوی فیروز الدین (اینڈ سنز)

گورنمنٹ پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز لاہور

نے اپنے مطبع

فیروز پرنٹنگ ورکس ۱۱۹ - سرکلر روڈ لاہور میں

باہتمام عبدالحمید خان منیجر چھپوا کر شائع کیا

سنہ ۱۹۳۰ء

قیمت . . . . . . . . . . . . ۸؍

# بلبلانِ فارس

اُردو میں فارسی شعرا کے متعدد تذکرے موجود ہیں۔ چنانچہ شعرالعجم اور نگارستان فارس جیسی ضخیم کتابوں میں فارسی کے مشہور و مستند شعرا کے مشرح و مبسوط حالات درج کرنے کے علاوہ ان کے کلام پر بھی ناقدانہ نگاہ ڈالی گئی ہے۔ ان بڑی بڑی کتابوں کو بالاستیعاب پڑھنے کے لئے کافی وقت چاہئے۔ لہٰذا نہایت قلیل وقت میں فارسی کے چمن شاعری کی گلگشت سے لطف اندوز ہونے کے لئے یہ کتاب لکھی گئی ہے +

یہ افسر الشعراء آغا شاعر صاحب قزلباش دہلوی کی تالیف لطیف ہے۔ جس میں ابو عبداللہ رودکی۔ سحبان العجم حکیم ابوالقاسم فردوسی حکیم ناصر خسرو۔ حکیم سنائی۔ اوحدالدین انوری۔ طاہر فاریابی۔ افضل الدین خاقانی۔ نظامی گنجوی۔ شیخ سعدی۔ خواجہ حافظ شیرازی ملا عبدالرحمٰن جامی۔ عرفی شیرازی۔ فیضی فیاضی۔ کمال اصفہانی۔ خواجہ سلمان ساوجی۔ طالب آملی۔ مرزا صائب اصفہانی وغیرہ ستائیس فارسی شاعروں کا مجمل تذکرہ دلچسپ پیرائے میں درج کیا گیا ہے +

اس کتاب میں بہت بڑی جدت یہ کی گئی ہے۔ کہ منتخب اشعار کا منظوم اردو ترجمہ بھی ساتھ دیا گیا ہے۔ اور یہی جدت اسے اپنی وضع کی پہلی تصنیف قرار دے رہی ہے +

ضخامت ۱۷۰ صفحات۔ قیمت . . . . . . ۸ر

# عجائبُ اللّغات

(مؤلفہ مولوی محمد حسین صاحب فیضؔ چشتی دینا نگری)

اردو زبان روز بروز نہایت تیزی کے ساتھ ترقی کی منزلیں طے کر رہی ہے۔ اور اس کے بولنے اور لکھنے والوں کا حلقہ حیرت انگیز وسعت اختیار کرتا چلا جا رہا ہے۔ یہ ایک مسلمہ حقیقت ہے کہ اردو ہندوستان کی مُشترکہ زبان ہے۔ اور اس میں مہارت رکھنے والے اور اسے سمجھنے والے ملک سے باہر تمام مہذب دُنیا میں بھی پائے جاتے ہیں۔ لیکن بایں ہمہ تحریر و تقریر میں اس کی صحت و فصاحت کی طرف کچھ زیادہ توجہ نہیں کی جاتی۔ اور خصوصًا سکولوں اور کالجوں میں جنہیں زبانوں کی درستی و ترقی کی ٹکسالیں ہونا چاہیئے۔ کھوٹے ہی سکے نظر آتے ہیں۔ پس علم الالسنہ کے ماہر اور مستند و مسلّم الثبوت زبان دان حضرات کے لئے اس اہم امر کی طرف توجہ مبذول کرنا اشد ضروری ہے۔ کیونکہ یہ ایک نہایت گراں قدر ادبی خدمت ہے۔

اسی ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے یہ لغات تیار کیا گیا ہے۔ جس میں صحت زبان و درستی کلام کے قواعد تذکیر و تانیث کے اصول اعراب کی صحت۔ انگریزی و پنجابی الفاظ کے مترادف اردو الفاظ اور اکثر عام غلط الفاظ کی تصحیح وغیرہ سب امور آسان زبان اور دلچسپ انداز بیان میں لکھے گئے ہیں۔ بلاشبہ یہ کتاب نہ صرف محدود قابلیت کے مدرسین۔ بلکہ اُن تمام لکھے پڑھے لوگوں کے لئے بھی جو صحیح اُردو بولنے یا لکھنے کے متمنی ہیں۔ چراغ ہدایت کا کام دے گی۔

ضخامت ۱۱۱ صفحات۔ قیمت . . . . . . ۴ ؍

